عمرۃ القضا کی وجہ سے حضور انور نے اسلام کے اثر کو اہل مکہ میں دیکھ لیا
اور اسباب کو آپ نے ملاحظہ فرما لیا کہ مکہ والے جولائی اور خونریز لڑائیوں
سے تھک چکے ہیں۔ صلح پسندوں کی تعداد بڑھتی جاتی ہے۔ قریشیوں میں ممتاز
سرداروں کا نام و نشان نہ رہا تھا ایک جھٹکا ہوا کے رخ کو ادھر ادھر کو
پھیرنے کو کافی ہے۔ یعنی مکہ پر ایک دلیرانہ حملہ ہمیشہ کے لئے مکہ کی قسمت کو
اسلام کے ساتھ وابستہ کرنے کو بس تھا۔

---

اگر تم اپنے دعوے میں سچے ہو تو اب بھی کوئی ایک صحیح روایت جس کے بانی
اور راوی شیعہ نہ ہوں اہل سنت کی کتاب سے پیش کرو۔ " فان لم تفعلوا
ولن تفعلوا فاتقوا النار التی وقودھا الناس والحجارۃ اعدت للکافرین "
چونکہ اب ہم اچھی طرح اُن روایتوں کی تکذیب اور تردید کر چکے جو ہماری کتاب
سے شیعوں نے پیش کی تھیں، اب ہم اُن تناقض اور تخالف کو دکھاتے ہیں
جو خود شیعوں کی روایتوں میں ہے اور جس سے اُن کا دعویٰ خود اُن
ہاں کی روایتوں سے ثابت نہیں ہوتا۔

---

# پانچواں باب ۵

## جنگ موتہ

## ۸ ہجری کے پہلے آٹھ مہینے کے حالات

## مطابق ۶۲۹ء

موسم گرما میں چند جنگی مہمیں اِدہر اُدہر روانہ کی گئیں جن میں سے بعض کا انجام
خطرناک ہوا مدینہ میں واپس آنے کے ایک مہینہ کے بعد حضور انور نے
پچاس آدمیوں کی ایک جماعت بنی سلیم کے پاس محض اس غرض سے روانہ کی
کہ انھیں تبلیغ اسلام کی جائے انھوں نے مسلمانوں کا غلط خیال سمجھ کے بغیر

---

ہبۂ فدک کے متعلق اول ہم امامیہ کی اُن حدیثوں کو بیان کرتے ہیں جسمیں فدک کے
دیئے جانے کا ذکر ہو۔ بعد اس کے اس کا تناقض اور اختلاف بیان کریں گے۔

(۱) جب آیہ "وآت ذا القربیٰ حقہ" نازل ہوئی تو پیغمبر خدا نے فرمایا کہ فاطمہ کو بلاوو وہ
بلائی گئیں آپ نے کہا اے فاطمہ فدک اُن میں سے ہے جن پر لشکر نے چڑھائی نہیں کی۔
اور وہ خاص میرا ہے مسلمانوں کا اس میں کچھ حق نہیں ہے اور میں وہ تمہیں دیتا
ہوں اس لئے کہ مجھے خدا نے یہ حکم دیا ہے پس اسے تم اپنے اور اپنی اولاد کے
لئے لو۔ (بحار الانوار کتاب الفتن باب نزول الایات فی امر فدک صفحہ ۸۹
مطبوعہ ایران از عیون الاخبار)

(۲) دوسری روایت جو تفسیر علی بن ابراہیم قمی میں امام جعفر صادق سے مروی
ہے یہ ہے کہ پیغمبر خدا صلعم جب ایک غزوے سے لوٹے اور راہ میں اپنے
ہمراہیوں کے ساتھ کھانا کھا رہے تھے کہ جبرئیل نازل ہوئے اور کہا کہ اے
محمد اٹھو اور سوار ہو۔ حضرت سوار ہوئے اور جبرئیل آپ کے ساتھ تھے

کچھہ پوچھے گچھے اُن پر تیر برسانے شروع کئے مسلمانوں کو جنگ کا خیال مطلق نہ تھا اور نہ وہ جنگ کے لئے تیار تھے۔ قبیلہ والے تیر برساتے برساتے ایک بڑی جماعت کے ساتھ ان پر ٹوٹ پڑے مسلمانوں کی چھوٹی سی جماعت کا سرکردہ بہت مشکل سے اپنی جان بچاکر مدینہ واپس آیا۔

اس خطرناک فعل کے بعد بنی سلیم کی آنکھیں کھلیں اور دوسرے سال انھوں نے اپنے قاصد اپنی اطاعت کا یقین دلانے کے لئے حضور انور کی خدمت میں بھیجے اسکے دو تین مہینے کے بعد دوسرے قبیلہ بنی لیث کی طرف مہم روانہ کی گئی قبیلہ اپنے مقام کو چھوڑکر بھاگ گیا مسلمانوں کو اس قبیلہ کے بہت سے اونٹ ہاتھ لگے مگر قبیلہ والوں نے یکایک غفلت میں عقب سے اُن پر حملہ کیا اور مسلمان اپنی خوش تدبیری سے اسوقت اگر پہلو نہ بچا جاتے تو سب قتل ہوتے

---

زمین آپ کے واسطے ایسی لپیٹ دی گئی جس طرح کپڑا لپیٹا جاتا ہے جس سے فوراً آنحضرت صلعم فدک میں پہنچ گئے۔ اہل فدک نے ڈر کے دروازے بند کرلئے اور کنجیاں ایک بڑھیا کو دیدیں۔ جبریل نے اس سے کنجیاں لیکر شہر کے دروازے کھولے اور آنحضرت صلعم نے اندر داخل ہوکر گھر اور مکانات وغیرہ دیکھے اس وقت جبریل نے کہا کہ "یا محمد ہذا ما خصک اللہ بہ واعطاکہ دون الناس" یہ وہ ہے جسے خدا نے آپ کے لئے مخصوص کیا اور آپ کو عطا فرمایا ہے اور کوئی مسلمان اس میں آپ کا شریک نہیں۔ پھر جبرئیل نے دروازے شہر کے بند کردئے اور کنجیاں آپ کے حوالے کیں۔ جب آپ مدینہ میں داخل ہوئے تو فاطمہ کے پاس آئے اور کہا کہ اے میری بیٹی خدا نے فدک مجھے دیا ہے اور میں اختیار رکھتا ہوں کہ جو چاہوں کروں" وانہ قد کان لامک خدیجۃ علی ابیک مہروان اباک قد جعلہا لہ بذلک وانحلتکہا لک ولولدک بعدک کہ تمہاری

پھر ایک چھوٹا سا گروہ موسم سرما میں فدک روانہ کیا گیا۔ یہودیوں کے ایک
قبیلہ نے نہایت دغابازی سے اسکو قتل کردیا حضور انور نے انتقام لینے کے
لئے دو سو جنگجو اس قبیلہ کی طرف روانہ کئے اس اسلامی دستہ نے اس قبیلہ
یہود کو پارہ پارہ کردیا اور ان کے مویشی پکڑ لائے۔
اس کے بعد بہت جلد پندرہ آدمیوں کی ایک جماعت حدود شام میں روانہ کیگئی
وہاں لوگوں نے بہت بڑی جماعت کو دیکھا اور انھیں اسلام کی طرف بلایا۔
شامیوں نے اسکا جواب تیروں سے دیا۔ مٹھی بھر مسلمان نہایت شجاعت سے
قدم جما کے لڑے مگر پارہ پارہ کردیئے گئے۔ ایک شخص صرف بچا اس نے حضور
انور سے یہ دردناک کہانی آکے بیان کی۔ حضور انور کو یہ سنکے بہت ہی رنج
ہوا آپنے ایک زبردست مہم انتقام لینے کے لئے تیار کی مگر جب آپنے یہ سنا کہ

---

ماں کا مہر تمہارے باپ پر واجب الادا ہے اس میں تمہیں اور بعد تمہارے
تمہاری اولاد کو فدک دیتا ہوں۔ پھر حضرت علی کو بلا کر کہا کہ ہبہ نامہ فاطمہ کے
لئے لکھ دو۔ چنانچہ ہبہ نامہ آنحضرت صلعم کی طرف سے علی نے لکھا۔ اور اس پر
حضرت علی اور ام ایمن کی گواہی لکھی گئی۔ پھر اہل فدک آنحضرت کے پاس
آئے اور ان کو چوبیس ہزار دینار سالانہ پہ اس کا اجارہ دیدیا گیا۔
(بحار الانوار مطبوعہ ایران صفحہ ۹۰)
(۳) تیسری روایت میں بعد بیان اس امر کے کہ کس طرح فدک آنحضرت صلعم کے
قبضہ میں آیا۔ لکھا ہے کہ آیہ "وآت ذا القربی حقہ" نازل ہوئی تو آپنے پوچھا
کہ وہ کیا ہے اسوقت جبرئیل نے فرمایا" اعطہ فاطمۃ فدکا وہی من کان میراثہا
من امہا خدیجۃ ومن اختہا ہند بنت ابی ہالہ" کہ فاطمہ کو فدک دیدیجے کہ وہ
ان کی ماں خدیجہ اور ان کی بہن ہند بنت ابی ہالہ کی میراث میں سے ہے۔

شامی بھاگ گئے اور اُن کے مقامات ویران پڑے ہیں تو آپ نے مہم بھیجنے کا ارادہ ملتوی کر دیا۔ حدود شام میں اس چھوٹی سی مہم بھیجنے کا سبب سوائے اسکے اور کچھ نہیں معلوم ہوتا کہ وہاں تبلیغ اسلام کی جائے اور وہاں کے حالات معلوم کئے جائیں۔ مگر سوائے چند مسلمانوں کی بربادی کے اور کوئی نتیجہ اس مہم سے حاصل نہیں ہوئی ہے۔

## جنگ موتہ

اس لڑائی کا اصلی سبب یہ ہے کہ حضور انور نے حارث ابن عمیر کے ہاتھ ایک خط شرجیل بن عمرو غسانی کو جو شرقی شہنشاہ یعنی قیصر روم کی طرف سے بصرہ کا وزیر اعظم تھا بھیجا اس نے مقام موتہ میں جبکہ وہ شکار کے لئے وہاں آیا ہوا تھا حضور انور کے قاصد کو گرفتار کر کے قتل کر ڈالا۔ حضور انور کو اس

---

پھر آپ نے جو کچھ اس میں سے مال لیا تھا اسکو لیکر فاطمہ کے پاس آئے اور اس آیت کی خبر دی۔ فاطمہ نے جواب دیا کہ میں آپکی زندگی میں کوئی نئی کارروائی نہ کروں گی بلکہ آپ کو میری جان و مال کا اختیار ہے۔ آپ نے فرمایا کہ مجھے اس امر کا خوف ہے کہ لوگ تمپر عار رکھکر اسکو میرے بعد تم سے چھین لیں اور تم کو نہ دیں۔ فاطمہ نے کہا تو اچھا آپ اپنا حکم جو کرنا چاہتے ہیں کریں۔ آپ نے لوگوں کو ان کے گھر میں بلا کر سب سے کہدیا کہ یہ مال فاطمہ کا ہے اور پھر اسکی آمد میں تفریق کر دی اور ہر سال ایسا ہی کرتے کہ فاطمہ کی قوت کے بقدر لے لیتے اور جب آپ کی وفات قریب پہنچی تو آپ نے فدک بالکل انکو دیدیا۔ بحار الانوار صفحہ ۹۱۰ از مناقب ابن شہر آشوب۔

(۴) چوتھی روایت یہ ہے کہ جب آیہ "وآت ذاالقربی حقہ" نازل ہوئی تو آنحضرت صلعم نے جبرئیل سے پوچھا کہ سکین تو میں جانتا ہوں ذوالقربی کون ہیں۔

خبر سخت صدمہ ہوا۔ آپ نے انتقام لینے اور سرکشوں کو سزا دینے کا بالکل تہیہ کر لیا۔ عام جلسہ کیا گیا اور جنگجو طلب کئے گئے چنانچہ تین ہزار مرد میدان آ کے جمع ہو گئے۔ سفید جھنڈا کھولا گیا اور حضور انور نے اسے زید ابن حارث کے ہاتھ میں دیا اور حکم دیا کہ جہاں ہمارا قاصد مارا گیا ہے تو یلغار کرتا ہوا پہنچ۔ اور آپ نے فوج کو یہ حکم بھی سنایا کہ اگر زید میدان جنگ میں کام آئے تو فوج کی کمان جعفر کو دیدی جائے اور اگر جعفر قتل ہو جائے تو عبداللہ بن رواحہ کو سردار فوج تسلیم کر لیا جائے اور اگر وہ بھی قتل ہو جائے تو مسلمانوں کو اختیار ہے کہ وہ جسے چاہیں اپنا سردار بنا لیں۔

غرض جب اسلامی فوج روانہ ہوئی تو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کچھ دور مقام ثنیۃ الوداع تک خود پہنچانے آئے۔ یہاں فوج نے قیام کیا۔ حضور بھی ٹھہرے۔ حضور نے

---

جبریل نے کہا "ہم اقاربک" وہ آپ کے رشتہ دار ہیں تب آپ نے حسن و حسین اور فاطمہ کو بلا کر کہا کہ خدا مجھے حکم دیتا ہے کہ جو خدا نے مجھے عطا کیا ہے اور جو میرے ساتھ مخصوص ہو وہ تمہیں دوں۔ اس لئے میں تمہیں فدک دیتا ہوں۔ بحار الانوار التفسیر عیاشی صفحہ ۱۹۱۔

(۵) عبداللہ بن سنان نے امام جعفر صادق سے ایک بڑی لمبی روایت کی ہے جسکو ہم مفصل دعوئے ہبئے فدک میں نقل کریں گے اس میں جہاں شہادت حضرت ام ایمن کی بیان کی گئی ہے اس میں لکھا ہے کہ جب آپ کو جبریل فدک کے حدود بتانے کے لئے لے گئے اور واپس تشریف لائے تو حضرت فاطمہ نے کہا کہ آپ کہاں تشریف لے گئے تھے آپ نے فرمایا کہ جبریل مجھے فدک کے حدود بتانے لے گئے تھے اس پر حضرت فاطمہ نے عرض کیا "یا ابت انی اخاف العیلۃ والحاجۃ من بعدک فصدق بہا علی فقال ہی صدقۃ علیک فقبضتہا" کہ اے میرے باپ میں بعد آپ کے افلاس اور محتاجی سے ڈرتی ہوں فدک مجھے دیدیجے آپ نے فرمایا

باآواز بلند بنہایت خوش آوازی اور موثر پیرایہ میں یہ فرمایا۔ تم شام میں جاتے ہو مقابلہ کرنے والے کو قتل کرنا۔ اور اس شخص پہ ہاتھ اُٹھانا جو تمھیں مانے یا تم سے جنگ کرنے آئے مگر تم ایسے لوگ بھی پاؤگے جو صومعوں میں عزلت گزیں ہیں اور دنیا سے انھوں نے کنارہ کر لیا ہو خبردار انھیں تکلیف نہ دینا اور انکے پہ ہاتھ اُٹھانا۔ ان کے علاوہ۔ کسی عورت۔ کسی بوڑھے۔ کسی بچہ کو مت مارنا اور ساتھ ہی سرسبز میوہ دار اور سایہ دار درختوں کھیت کا نشانہ برباد کرنا۔ گھروں میں ہرگز نہ گھسنا۔ بس یہ ہدایت فرماکے حضور نے فوج کو رخصت کیا۔ جب فوج اسلام حدود شام میں پہنچی تو شرجیل چونک پڑا اور اس نے فوجیں جمع کرنی شروع کیں۔ علاوہ شائستہ فوجوں کے ہزاروں بت پرست عرب مدینہ کے گرد و نواح کے مسلمانوں سے انتقام لینے کے لئے جمع ہوگئے اور خود قیصر نے اپنا باڈی گارڈ

---

اچھا یہ تمہارے اوپر صدقہ ہے یعنی تمہارے لئے عطیہ ہے پس فاطمہ نے اُسپر قبضہ کر لیا پھر آنحضرت صلعم نے حضرت ام ایمن اور علی سے کہا کہ تم اسپر گواہ رہو۔ بحارالانوار از کتاب الاختصاص صفحہ ۱۰۱۔

یہ روایتیں جو اوپر ہمنے بیان کیں کچھ جزئی اور غیر ضروری باتوں ہی میں باہم مختلف نہیں ہیں بلکہ اُن کا تخالف اُن اہم امور میں ہے جو نفس واقعہ پر موثر ہے اور انکے دیکھنے سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ واضعین روایت نے ہر موقع اور ہر محل کے واسطے اور ہر اعتراض کے دفع کرنے کے خیال سے یہ روایتیں بنائی ہیں مگر ان کی کثرت ہی نے وہ تناقض پیدا کر دیا کہ اسکا دفع کرنا مشکل ہے۔

چنانچہ پہلی روایت میں جو بحوالہ عیون الاخبار بحارالانوار سے ہمنے نقل کی ہے یہ بیان کیا گیا ہے کہ آیت نازل ہونے پر پیغمبر خدا صلعم نے فرمایا کہ فاطمہ کو بلاؤ اور وہ بلائی گئیں اور دوسری روایت میں جو بحوالہ تفسیر قمی بحارالانوار سے ہمنے نقل کی ہے یہ ہے کہ

شرجیل کی مدد کو روانہ کر دیا۔ اتفاق سے قیصر آجکل شام کی سیر کر رہا تھا۔
جب دشمن کی اس غیر معمولی قوت اور یلغار کی خبر لشکر اسلام میں پہنچی تو یہاں پریشانی
چھا گئی ساتھ ہی یہ افواہ بھی گرم ہوئی کہ خود قیصر اس مہم کا مہر کردہ بن کے آرہا ہے
جمعیت کی کمی اور غیر ملک کی سرزمین کی وجہ سے قدرتاً یہ پریشانی ہوئی تھی۔ باہم
سب افسر مشورہ کرنے بیٹھے کہ کیا کرنا چاہئے۔ بعض نے کہا کہ حضور انور کو اطلاع
دینی چاہئے کہ یہ سنگین معاملہ درپیش ہے۔ آگے بڑھیں یا یہیں قیام کریں یا واپس
چلے آئیں۔ بعض نے کہا کہ سرکش قبائل کی سرکوبی کے لئے ہم بھیجے گئے ہیں نہ شاہی
فوجوں سے ہمنبرد ہونے کا حکم نہیں ملا ہے۔ یہ گفتگو ہو رہی تھی کہ عبداللہ بن رواحہ
نے نہایت جوش سے یہ کہا ہمیں خدا پر بھروسہ ہے ہم قیصر اور اس کے کثیر تعداد
لشکر کی پروا نہیں کرتے۔ مزید براں نیست کہ ہم شہید ہو جائیں بس یہی ہماری

---

جب آپ کنجیاں فدک کی لیکر مدینہ میں داخل ہوئے تو خود فاطمہ کے پاس آئے اور کہا
کہ تمہاری ماں کے مہر میں، جو مجھ پر واجب الادا ہے نہیں اور تمہاری اولاد کو فدک
دیتا ہوں۔
اور نیز پہلی روایت میں یہ ہے کہ آپ نے فاطمہ سے فرمایا کہ مجھے خدا نے یہ حکم دیا ہے کہ
تمکو فدک دیدوں۔ اور دوسری روایت میں یہ ہے کہ فدک خدا نے مجھے دیا ہے اور
میرے لئے مخصوص کر دیا ہے اور میں اختیار رکھتا ہوں کہ جو چاہوں کروں اور اسی
اختیار کی وجہ سے آپ نے کہا کہ تمہاری ماں کے مہر میں اسے دیتا ہوں۔
تیسری روایت میں، جو بحوالہ مناقب ابن شہر آشوب بیٹے بحار الانوار سے نقل کی ہے یہ ہے
کہ آیہ مذکورہ کے نازل ہونے پر آپ نے جبرئیل سے پوچھا کہ حق ذوالقربیٰ کا کیا ہے۔
جبرئیل نے کہا کہ فاطمہ کو فدک دیدیجئے کہ وہ ان کی ماں خدیجہ اور ان کی بہن ہند بنت ابی
ہالہ کی میراث میں سے ہے۔ اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ ماں کی میراث میں فدک

آرزو بھی ہے۔ اس جوش نے بڑا کام دیا سب پر اس کا اثر پڑا اور سب متفق ہو کے
بولے خدا کی قسم رواحہ کا بیٹا سچ کہتا ہے۔ چنانچہ اس کے بعد فوراً لشکر کو آگے
بڑھنے کا حکم دیا۔

بلقا کی حدود میں پہنچ کے جوں ہی شاہی لشکر نظر آیا تو سپاہ سالار اسلام نے نہایت
ہوشیاری اور عقلمندی سے پیچھے ہٹ کے موتہ پر قبضہ کر لیا اور وہیں اپنا کیمپ
قائم کر کے جنگ کی تیاری شروع کر دی۔

قیصر کی شایستہ فوجیں۔ عربوں کے غول بیابانی کو ساتھ لیے منتھی قیصر
مسلمانوں پر بڑھیں۔ زید اپنا دستہ فوج لیے نہایت شان اور بہادری سے
آگے بڑھا۔ قیصر کے سوار چمکتے ہوئے لوہے میں غرق بہت ہی مہیب معلوم ہوتے
تھے۔ دوسرے ان کا ساز و براق آنکھوں کو خیرہ کئے دیتا تھا۔ مگر زید اپنی بینظیر

---

فاطمہ کو دیا گیا۔ اور دوسری روایت میں لکھا ہے کہ ماں کے مہر میں دیا گیا۔ غالباً
جبرئیل امین نے میراث اور مہر کو ایک تصور کیا ہوگا۔ یا ان سے سہو ہو گیا ہوگا۔ سوائے
اسکے یہ بات بھی پیش نظر ہے کہ فدک کی آمدنی چوبیس ہزار دینار سالانہ بتائی گئی ہے۔
اور حضرت خدیجہ کے مہر کی تعداد کا یہاں کچھ ذکر نہیں شاید چوبیس ہزار دینار سالانہ
کی آمدنی کی جاگیر ہی مہر میں قرار پائی ہوگی۔

پھر اسی تیسری روایت میں ہے کہ جب آپ نے فدک فاطمہ کو دینا چاہا تو انھوں نے عرض
کیا کہ آپ کی زندگی میں مَیں کوئی نئی کارروائی نہیں کرنی چاہتی آپ کو میری جان و مال کا
اختیار ہے اسپر آپ نے فرمایا کہ شاید میرے بعد لوگ تم کو نہ دیں تب فاطمہ نے کہا بہت اچھا
جو آپ کرنا چاہتے ہیں کیجئے اسپر آپنے لوگوں کو ان کے گھر میں بلا کر سب سے کہدیا کہ یہ مال فاطمہ
کا ہے اور اس سے معلوم ہوتا ہے کہ بہت سے لوگوں کو آنحضرت صلعم نے جمع کر کے فدک کے
دینے کا اعلان فرما دیا تھا مگر تعجب ہے کہ حضرات شیعہ ان روایتوں میں جن میں یہ ذکر ہے

خالد مدینہ آیا خالد کے ساتھ نصرانی سردار اور اسکا دوسرا بھائی بھی بطور قیدیوں کے تھے۔

نصرانی سردار طلائی صلیب گلے میں ڈالے ہوئے تھے اور ایک مخمل کی گون پہنے ہوئے تھا
تحیر سے اسکا یہ شاندار لباس دیکھا جسوقت وہ حضور انور کے سامنے آیا ہے تو پہلے بات جو آپنے کہی وہ
چنانچہ وہ مسلمان ہوگیا اور اُسے بالکل آزاد کر دیا گیا۔

جسوقت حضور انور مدینہ واپس آئے ہیں تو آپکے وہ صحابہ جو آپکے ہمرکاب نہ جا سکے تھے حاضر ہو
کی ملامت انھیں نہیں کی بلکہ آپ وحی کے منتظر رہے کہ جو کچھ آسمان سے فیصلہ ہووے درست ہے۔ چنانچہ چند
آسمان سے نازل ہوئیں جنھوں نے اسکا فیصلہ کر دیا۔

اے ایمان والو تمھیں کیا (عذر) ہے کہ جب تم سے کہا گیا کہ اللہ کی راہ میں (جہاد کرنے کو) نکلو تو تم ز
جھکے جاتے ہو۔ کیا تم دنیاوی زندگی کو آخرت سے (زیادہ) پسند کرتے ہو تو (سمجھ لو کہ) دنیاوی زندگی کا سامان
عیش و عشرت کے مقابلہ میں بہت ہی کم ہے اگر تم (جہاد کے لئے) نہ نکلو گے تو اللہ تمھیں (سخت) دردنا

---

اعتراض کا دیا ہے اور تنقیح اصل دعوی کی نہیں کی اور نہ تصحیح اس بات کی کہ روایت جسمیں ذکر ہبہ کا ہے شیعوں کی
اور اس طرح کے جواب دینے سے کسی عالم کے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ روایت فی نفسہ صحیح اور ثابت ہو اور یہی سبب
اپنی تفسیر میں بھی جس کا حوالہ طعن الرماح اور تشیید المطاعن میں دیا ہے بحث روایت سے نہیں کی اور اسکی تصحیح و تنقیح
نہیں ہوئے اور اُسکا سبب یہ ہے کہ وہ معقولی اور فلسفی تھے اور ایسے مباحث میں معقولی متکلمین کسیطرح نفس مطلب
اور اعتراض کو مانا ہوا تسلیم کرکے اُسکا جواب دیتے ہیں وہ اُن محدثین اور محققین میں سے نہیں ہیں جنکا قول اخبار و
سند ہو اور خصوصاً ایسی حالت میں جبکہ ضمناً اُن کے جواب دینے سے صرف اتنا ثابت ہوتا ہو کہ وہ اُس روایت
متوجہ ہوئے۔ اور ہم از روئے اصول مقررہ فریقین کے یہ بات اوپر بیان کر چکے ہیں کہ اخبار و احادیث میں کسی کا
گو وہ کیسا ہی مشہور عالم اور مصنف اور محدث ہی کیوں نہ ہو بلکہ اصل خبر اور نفس روایت دیکھنے کے لائق ہے اور جن را
بیان کی گئی ہے اُنکے حالات کی تنقیح لازم ہے اگر راوی ثقہ معتبر ہوں اور اُن پر کوئی الزام نہ لگایا گیا ہو وہ البتہ لائق
اور پھر اُس میں یہ بھی دیکھنا ہے کہ وہ خبر احادیث میں سے ہے یا مشہور اور دوسرے صحیح اخبار اور مستند روایتوں
کہ نہیں اور یہ کام محققین اور اہل فن کا ہے۔ اس لئے چند عالموں کی کتابوں میں سے چند عبارتیں نقل کر دینے سے مد

آرزو بھی ہے - اس جوش نے بڑا کام دیا سب پر اس کا اثر پڑا اور سب متفق ہو کے بولے خدا کی قسم رواحہ کا بیٹا سچ کہتا ہے - چنانچہ اس کے بعد فوراً لشکر کو آگے بڑھنے کا حکم دیا -

بلقا کی حدود میں پہنچ کے جوں ہی شاہی لشکر نظر آیا تو سپاہ سالار اسلام نے نہایت ہوشیاری اور عقلمندی سے پیچھے ہٹ کے موتہ پر قبضہ کر لیا اور وہیں اپنا کیمپ قائم کر کے جنگ کی تیاری شروع کر دی -

قیصر کی شایستہ فوجیں ، عربوں کے غول بیابانی کو ساتھ لیکے مٹھی بھر مسلمانوں پر بڑھیں - زید اپنا دستہ فوج لیکے نہایت شان اور بہادری سے آگے بڑھا - قیصر کے سوار چمکتے ہوئے زرہے ہیں غرق بہت ہی مہیب معلوم ہوتے تھے ، دوسرے ان کا ساز و یراق آنکھوں کو خیرہ کئے دیتا تھا - مگر زید اپنی بینظیر

---

فاطمہ کو دیا گیا - اور دوسری روایت میں لکھا ہے کہ ماں کے مہر میں دیا گیا - غالباً جبرئیل امین نے میراث اور مہر کو ایک تصور کیا ہو گا - یا ان سے سہو ہو گیا ہو گا - سوائے اسکے یہ بات بھی پیش نظر ہے کہ فدک کی آمدنی چوبیس ہزار دینار سالانہ بتائی گئی ہے - اور حضرت خدیجہ کے مہر کی تعداد کا یہاں کچھ ذکر نہیں شاید چوبیس ہزار دینار سالانہ کی آمدنی کی جاگیر ہی مہر میں قرار پائی ہو گی -

پھر اسی تیسری روایت میں ہے کہ جب آپ نے فدک فاطمہ کو دینا چاہا تو انھوں نے عرض کیا کہ آپ کی زندگی میں مَیں کوئی نئی کارروائی نہیں کرنی چاہتی آپ کو میری جان و مال کا اختیار ہے اسپر آپ نے فرمایا کہ شاید میرے بعد لوگ تم کو نہ دیں تب فاطمہ نے کہا بہت اچھا جو آپ کرنا چاہتے ہیں کیجیے اسپر آپ نے لوگوں کو ان کے گھر میں بلا کر سب سے کہہ دیا کہ یہ مال فاطمہ کا ہے اور اس سے معلوم ہوتا ہے کہ بہت سے لوگوں کو آنحضرت صلعم نے جمع کر کے فدک کے دینے کا اعلان فرما دیا تھا مگر تعجب ہے کہ حضرات شیعہ ان روایتوں میں جن میں یہ ذکر ہے

خالد مدینہ آیا خالد کے ساتھ نصرانی سردار اور اسکا دوسرا بھائی بھی بطور قیدیوں کے تھے۔

نصرانی سردار طلائی صلیب گلے میں ڈالے ہوئے تھے اور ایک مخمل کی گون پہنے ہوئے تھا۔ اہل مدینہ نے بڑے تحیر سے اسکا یہ شاندار لباس دیکھا جسوقت وہ حضور انور کے سامنے آیا ہے تو پہلے بات جو آپنے کہی وہ یہ تھی کہ تو مسلمان ہو جا۔ چنانچہ وہ مسلمان ہو گیا اور اُسے بالکل آزاد کر دیا گیا۔

جسوقت حضور انور مدینہ واپس آئے ہیں تو آپکے وہ صحابہ جو آپکے ہمرکاب نہ جا سکے تھے حاضر ہوئے آپنے کسی قسم کی ملامت انھیں نہیں کی بلکہ آپ وحی کے منتظر رہے کہ جو کچھ آسمان سے فیصلہ ہووے درست ہو۔ چنانچہ چند آیتیں اسکے متعلق آسمان سے نازل ہوئیں جنھوں نے اسکا فیصلہ کر دیا۔

اے ایمان والو تمھیں کیا (عذر) ہے کہ جب تم سے کہا گیا کہ اللہ کی راہ میں (جہاد کرنے کو) نکلو تو تم زمین کی طرف جھکے جاتے ہو۔ کیا تم دنیاوی زندگی کو آخرت سے (زیادہ) پسند کرتے ہو تو (سمجھ لو کہ) دنیاوی زندگی کا سامان آخرت (کے عیش و عشرت کے مقابلہ) میں بہت ہی کم ہے اگر تم (جہاد کے لئے) نہ نکلو گے تو اللہ تمھیں (سخت) درد دینے والا عذاب دیگا

---

اعتراض کا دیا ہے اور تنقیح اصل دعوی کی نہیں کی اور نہ تصحیح اس بات کی کہ روایت جسمیں ذکر ہبہ کا ہے شیعوں کی ہے یا سنیوں کی اور اس طرح کے جواب دینے سے کسی عالم کے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ روایت فی نفسہ صحیح اور ثابت ہو اور یہی سبب ہی کہ انہوں نے اپنی تفسیر میں بھی جس کا حوالہ طعن الرماح اور تشئید المطاعن میں دیا ہے بحث روایت سے نہیں کی اور اسکی تصحیح و تنقیح کی طرف متوجہ نہیں ہوئے اور اُسکا سبب یہ ہے کہ وہ معقولی اور فلسفی تھی اور ایسے مباحث میں معقولی متکلمین کسیطرح نفس مطلب پر رجوع کرتے اور اعتراض کو مانا ہوا تسلیم کر کے اُسکا جواب دیتے ہیں وہ اُن محدثین اور محققین میں سے نہیں ہیں جنکا قول اخبار اور احادیث میں سند ہو اور خصوصاً ایسی حالت میں جبکہ ضمناً اُن کے جواب دینے سے صرف اتنا ثابت ہوتا ہو کہ وہ اُس روایت کی تکذیب پر متوجہ ہوئے۔ اور ہم از روئے اصول مقررہ فریقین کے یہ بات اوپر بیان کر چکے ہیں کہ اخبار و احادیث میں کسی کا قول معتبر نہیں ہی گو وہ کیسا ہی مشہور عالم اور مصنف اور محدث ہی کیوں نہ ہو بلکہ اصل خبر اور نفس روایت دیکھنے کے لائق ہے اور جن راویوں سے وہ بیان کی گئی ہے اُنکے حالات کی تنقیح لازم ہے اگر راوی ثقہ معتبر ہوں اور اُن پر کوئی الزام نہ لگایا گیا ہو وہ البتہ لائق لحاظ کے اور پھر اُس میں یہ بھی دیکھنا ہے کہ وہ خبر احادیث میں سے ہے یا مشہور اور دوسرے صحیح اخبار اور مستند روایتوں کے متنافی نہیں اور یہ کام محققین اور اہل فن کا ہے۔ اس لئے چند عالموں کی کتابوں میں سے چند عبارتیں نقل کر دینے سے مدعا ثابت نہیں ہو

اور تمھارے عوض میں سوا (دوسری) قوم کو لے آیئگا اور تم اللہ کا نقصان نہ کروگے (بلکہ اپنا ہی بگاڑو گے) اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے اگر تم نبی کی مدد نہ کروگے تو (نہ کرو) بیشک اللہ نے (خود) اُنکی مدد کی جب اُنھیں کافروں نے (مکہ سے) نکالا اُن کے ہمراہ صرف ایک آدمی اور تھا اور وہ) دو میں کے دوسرے (تھے) جب وہ دونوں غار میں تھے جب وہ اپنے ساتھی سے کہتے تھے کہ رنج نہ کرو بیشک اللہ ہمارے ساتھ ہے پس اللہ نے اپنی (طرف سے) تسکین اُن پر نازل فرمائی اور ایسے لشکروں سے اُنکی مدد کی جنھیں تم نے نہیں دیکھا اور کافروں کی بات نیچی کردی اور اللہ ہی کی بات بلند ہے اور اللہ غالب (اور) حکمت والا ہے (اے مسلمانو) ہلکے ہو یا بھاری (ہر حال میں جہاد کے لئے) نکلو اور اپنے مالوں اور اپنی جانوں سے اللہ کی راہ میں جہاد کرو اگر تم جانتے ہو تو یہ تمھارے لئے بہتر ہے (اے نبی) اگر کچھ مال قریب (ملنے والا) ہوتا اور آسان سفر ہوتا تو بے شک یہ لوگ تمھارے ساتھ جاتے لیکن راہ انھیں دور معلوم ہوئی اور عنقریب یہ لوگ اللہ کی قسم کھائیں گے اگر ہم میں طاقت ہوتی تو ہم ضرور تمھارے ساتھ چلتے یہ (جھوٹی قسمیں کھاکر) اپنی ہی جانوں کو ہلاک کرتے ہیں اور اللہ (تو) جانتا ہے کہ بے شک یقیناً یہ لوگ جھوٹے ہیں (اے نبی) اللہ نے تم سے درگزر فرمائی تم نے انھیں (جہاد میں نہ جانیکی) اجازت کیوں دی تاوقتیکہ تمھیں معلوم (نہ) ہو جاتے وہ لوگ جو سچے ہیں

---

اگر کوئی حضرات امامیہ میں سے یہ کہے کہ ایسے مشہور عالموں کی روایتوں کے ثابت نہ سے جو کہ ائمہ اہل سنت سمجھے جاتے ہیں باب مناظرہ ہی بند ہوا جاتا ہے اور صرف یہ جواب کہ وہ حدیث میں ماہر اور نقاد نہ تھے یا باوجود محدث ہونے کے اُن سے خطا ہو گئی یا انھوں نے غلط اور ضعیف روایت کو تسلیم کر لیا اُسے چاہیئے کہ اس کتاب کا چوتھا مقدمہ غور سے پڑھے کہ اُس سے اُسکو اس قسم کے خیالات کا کافی اور تسلی بخش جواب ملیگا۔

جو شہادت ہمارے یہاں کی کتابوں سے حضرات امامیہ نے اس بات کے ثابت کرنے کے لئے کہ حضرت فاطمہ زہراؓ نے فدک کے ہبہ کا دعوی کیا تھا پیش کی تھی اُسکی حقیقت کہ وہ کہاں تک قابل ماننے کے ہے بتفصیل ہم نے بیان کردی۔ اب ہم اس بات کو دکھاتے ہیں کہ خود شیعوں کی روایتیں متعلق اس دعوی کے ایسی متناقض اور مختلف ہیں کہ اُنکا باہمی متناقض اور اختلاف اون کے دعوی کو باطل کرتا ہے۔

## تناقض اور اختلاف جو شیعوں کی اُن روایتوں میں ہے جسمیں ہبہ فدک کے دعوی کا ذکر کیا گیا

تناقض ثابت کرنے کے لئے ضرور ہے کہ اول ہم شیعوں کی روایتیں جو متعلق دعوی ہبہ فدک کے ہیں بیان کریں پھر اُنکا تناقض دکھائیں مفصلۂ ذیل روایتیں شیعوں نے اسکے متعلق بیان کی ہیں۔

اور تم جھوٹ بولنے والوں کو جان لیتے (یہ یاد رکھو کہ) جو لوگ اللہ پر اور قیامت پر ایمان رکھتے ہیں وہ اپنے مالوں اور اپنی جانوں سے جہاد (نہ) کرنیکی (کبھی) تم سے اجازت نہ مانگیں گے اور اللہ پرہیزگاروں کو خوب جانتا ہے تم سے اجازت وہی طلب کرینگے جو اللہ پر اور قیامت پر ایمان نہیں رکھتے اور اُن کے دل شک کر رہے ہیں پس وہ اپنے شک میں گردان ہیں اور اگر وہ (تمھارے ساتھ) جانا چاہتے تو اُس کا کچھ سامان کرتے ولیکن اللہ نے اُن کا (تمھارے ہمراہ) بھیجنا ناپسند کیا پس اُنہیں روک رکھا اور (اُن سے) کہدیا گیا کہ بیٹھ رہنے والوں کے ساتھ تم (بھی) بیٹھ رہو (اور) اگر وہ (تمھارے ساتھ) جاتے تو سوا فساد کے تمھارا کچھ نہ بڑھاتے اور بیشک تمھارے حق میں فساد کرنے کے لئے تمھارے درمیان گھوڑے دوڑاتے اور تم میں (بعض لوگ) اُن کے جاسوس ہیں اور اللہ ظالموں کو خوب جانتا ہے۔

غزوہ تبوک سے واپس آنے کے دو مہینے کے بعد منافقین مدینہ کا سرغنہ عبداللہ ابن اُبی فوت ہو گیا حضور انور نے باوجود اسکے اسپر مہربانی کی نظریں رکھیں اور آپ کی بڑی مہربانی کا ثبوت یہ ہوا کہ آپ نے اسکے جنازے پر نماز پڑھی اور آپ نے عبداللہ ابن اُبی کو مسلمان قرار دیا جب تک وہ دفن نہ ہولیا واپس تشریف نہیں لائے عبداللہ کے مرنیکے بعد

---

(۱) احتجاج طبرسی مطبوعہ ایران صفحہ ۵۲ ذیل عنوان احتجاج امیر المومنین رض علی ابی بکر و عمر لما منع فاطمۃ الزہراء ع فدک بالکتاب والسنۃ میں بسند حماد بن عثمان امام جعفر صادق ع سے روایت کی ہے کہ جب ابوبکر خلیفہ ہوئے اور تمام مہاجرین و انصار پر پوری طور سے انکی حکومت قایم ہو گئی تو اُنھوں نے فدک پر اپنا آدمی بھیجا اور اُس نے حضرت فاطمہ ع کے وکیل کو نکالدیا تب حضرت فاطمہ ع ابوبکر کے پاس آئیں اور فرمایا کیوں تم مجھے میرے باپ کی میراث سے محروم کرتے ہو اور کیوں میرے وکیل کو فدک سے نکالدیا اسپر اُنھوں نے اُن سے گواہ مانگے اور اسی روایت میں بعد بیان شہادت کے لکھا ہے کہ ابوبکر نے فاطمہ کو سند لکھدی اور عمر نے اُسے چاک کر دیا اور فاطمہ رض روتی ہوئی چلی گئیں فلما کان بعد ذلک جاء علی ع الی ابی بکر و ھو فی المسجد و حولہ المھاجرون والانصار اسکے بعد حضرت علی ابوبکر رض کے پاس آئے اور اُنکے پاس مسجد میں مہاجر و انصار جمع تھے۔ اور علی رض نے آکر کہا کہ کیوں تم فاطمہ ع کو پیغمبر خدا کی میراث سے منع کرتے ہو حالانکہ وہ آنحضرت کی زندگی میں اُسکی مالک تھیں۔ ابوبکر نے کہا یہ مال مسلمانوں کا ہے اور اگر وہ گواہ پیش کریں تو اُنکو ملیگا ورنہ اُنکا کچھ حق نہیں اُسپر امیر المومنین رض نے فرمایا کہ اے ابوبکر کیا ہمارے حق میں خدا کے حکم کے خلاف فیصلہ کروگے اُنہوں نے کہا نہیں تو آپنے کہا کہ اگر کوئی چیز مسلمانوں کے قبضے میں ہو اور وہ اُسکے مالک ہوں اور میں اُسپر دعوی کروں تو تم کس سے گواہ مانگوگے اُنہوں نے کہا تم سے

منافقین کی قوت کا خاتمہ ہوا اور نہ اب حضور انور کو مزید احتیاط کی ضرورت تھی۔

غزوہ تبوک حضور انور کے زمانہ کا آخری غزوہ تھا اور اب مسلمانوں کو اس بات کا یقین ہو گیا تھا کہ اب نہ کوئی قوم ان سے لڑنے کو رہی اور نہ ان کا کوئی دشمن ہے رومیوں کا کسقدر خیال تھا وہ پہلے ہی ان کے صحرا خالی کر کے بھاگ گئے اس کا اثر یہاں تک ہوا کہ بعض مسلمانوں نے اپنے ہتھیار بیچنے شروع کر دیئے جسوقت حضور انور نے یہ خبر سنی کہ بعض مسلمان ہتھیار بیچ رہے ہیں تو آپ نے یہ فرمایا کہ مذہبی جدال و قتال کا ابھی خاتمہ نہیں ہوا ہے ابھی مسلمانوں کا ایک گروہ صداقت قایم کرنے کے لئے جنگ میں مشغول ہونے کو ہے۔

---

کہا یہ کیا سبب ہے کہ تم فاطمہؓ سے گواہ مانگتے ہو اس چیز کے متعلق جو ان کے قبضے میں ہے۔ اور جبکی وہ پیغمبر خدا کی زندگی میں اور اسکے بعد مالک تھیں اور مسلمانوں سے تم گواہ نہیں مانگتے کہ وہ اسکا دعویٰ کرتے ہیں۔ یہ سنکر ابوبکر چپ ہو رہے تب عمر نے کہا کہ اے علی یہ باتیں جانے دو کہ ہم تمہاری حجتوں پر غالب نہیں آسکتے اگر تم گواہ عادل پیش کرو گے تو خیر ورنہ یہ مال مسلمانوں کا ہے۔ نہ تمہارا حق ہے نہ فاطمہ کا۔ پھر اخراجی قسم کی اور چند باتوں کا ذکر کر کے لکھا ہے کہ یہ حالت دیکھکر لوگ غصے میں آئے اور بعض نے اس بات کو بہت برا جانا اور کہا کہ واللہ علیؓ سچ کہتے ہیں اور علی اپنے گھر چلے آئے اور فاطمہؑ مسجد نبوی میں تشریف لیگئیں اور اپنے آپکو باپ کی قبر پر گرا دیا اور یہ اشعار پڑھنے لگیں ۵ قد کان بعدک انباء وھنبثۃ الخ بعد اسکے اس روایت میں یہ بیان ہے کہ ابوبکر و عمر نے یہ حالت دیکھکر اور آیندہ کا خوف کر کے ارادہ کیا کہ علی کو قتل کرا دیں اور اسکے لیئے خالد کو تجویز کیا۔ اسکا بیان ہم اپنے موقع پر کریں گے۔

(۳) علل الشرائع والاحکام تالیف شیخ ابوجعفر محمد بن علی بن الحسین بن موسیٰ بن بابویہ قمی کی باب صد و پنجاہ و یکم مطبوعہ ایران صفحہ ۸۶ میں ایک حدیث علی بن ابراہیم نے اپنے باپ سے اور انھوں نے ابن عمیر سے اور انھوں نے ایک اور راوی سے امام جعفر صادقؑ کی یہ بیان کی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ جب ابوبکر نے فاطمہؑ کو فدک سے روکا اور ان کے وکیل کو نکالدیا حضرت علی مسجد میں آئے اور

# باب ۲۵

## طائف کی سفارت

## اور حضرت صدیق اکبر کا حج

رمضان سے ذیقعدہ تک ۹ ہجری مطابق دسمبر ۶۳۰ء سے مارچ ۶۳۱ء تک

طائف کا محاصرہ اٹھے ہوئے دس مہینے ہو چکے تھے اہل طائف ابھی بت پرستی میں سرگرداں تھے اور شرک کی بلا ان پر چھائی ہوئی تھی۔

وہ مشہور قاصد جو لشکرگاہ حدیبیہ میں قریش کی طرف سے حضور انور کی خدمت میں حاضر ہوا تھا اپنے وطن طائف سے اس عرصے غیر حاضر رہا وہ یمن گیا ہوا تھا تاکہ وہاں جنگ ۔ مدافعت کے لیئے کچھ سامان بہم پہنچائے اور فنون جنگ کی کچھ تعلیم حاصل کرے اس مشہور قاصد کا نام عروہ ہے جب وہ اپنے وطن طائف میں واپس آیا تو اس نے دیکھا کہ تمام مکہ اور اس کے گرد نواح کے تمام مقامات حضور انور کے مطیع ہو گئے ہیں اور اب ا ی

---

ابو بکر وہاں بیٹھے ہوئے تھے اور ان کے گرد مہاجرین اور انصار جمع تھے تو آپ نے فرمایا کہ اے ابو بکر تم نے کیوں فاطمہؑ کو روکا اس چیز سے جو رسول اللہ نے اُن کو دیدی تھی اور انکا وکیل ان پر برسوں سے قابض تھا ابو بکر نے کہا کہ یہ مال مسلمانوں کے لیئے فئے ہے اگر وہ شاید عادل لا دیں تو خیر ورنہ فاطمہؑ کا اس میں کچھہ حق نہیں ہے۔ علی نے فرمایا کہ کیا ہمارے لیئے برخلاف اُس کے جو اور مسلمانوں کے لئے تم حکم دیتے حکم دوگے تو انہوں نے کہا کہ نہیں تب آپ نے فرمایا کہ اگر کوئی چیز مسلمانوں کے ہاتھہ میں ہو اور میں دعوی کروں تو تم کس سے گواہ مانگو گے۔ ابو بکر نے کہا تم سے۔ علی نے کہا کہ جو چیز میرے ہاتھہ میں ہو اور مسلمان اُس پر دعوی کریں تو تم مجھ سے گناہ مانگوں گے۔ ابو بکر یہ سنکر چپ ہو رہے عمر نے کہا یہ مال مسلمانوں کا ہے اور ہم تمہارے جھگڑے کی باتیں نہیں سنتے پھر اسپر اور باتیں ان کے آپس میں ہوئیں جسے سنکر لوگ رونے لگے اور بصلاح عمر کے ابو بکر نے علی کے قتل کا ارادہ کیا جس کی تفصیل اس روایت میں ہے اور اسکو ہم اپنے موقع پر بیان کریں گے۔

(۳) روایت ہے کہ حضرت فاطمہؑ ابو بکرؓ کے پاس گئیں اور ان سے فدک کا مطالبہ کیا اور بعد بہت سی

طائف کا کوئی مقام ایسا نہیں رہا جس نے اطاعت نہ کی ہو چنانچہ وہ سیدھا مدینہ آیا اور حضور کے ہاتھ پر مشرف بہ اسلام ہوگیا مسلمان ہونے کے بعد وہ پھر طائف واپس گیا اسلام کی برکتیں اہل شہر کے آگے بیان کیں اور انہی مسلمان ہونے کی ترغیب دی حضور انور اہل طائف کی وحشت اور جہالت کو اچھی طرح سے جانتے تھے آپ نے عروہ سے چلتے وقت کہا کہ تم زیادہ احتیاط سے کام لینا وہ لوگ محض وحشی اور جاہل ہیں ایسا نہ ہو کہ تمہیں کوئی گزند پہنچے عروہ نے عرض کیا کہ حضور سچ فرماتے ہیں مگر میں وہاں ہر دلعزیز بھی ہوں اور عزت کی نگاہ سے بھی دیکھا جاتا ہوں لہذا مجھے کسی قسم کا خوف نہیں ہے شام کو عروہ طائف پہنچا اور اس نے عام طور پر اپنا مقصد لوگوں سے بیان کیا وہ اسوقت چلے گئے اور وعدہ کر گئے کہ ہم باہم ہمیں مشورہ کرکے اسکا جواب دینگے صبح کیوقت عروہ اپنے مکان کی بلند چھت پر چڑھا اور اذان کہی تاکہ لوگ اسکے ساتھ آکے نماز میں شریک ہوں اذان کی آواز سنکر شریر اور بدمعاش آدمی اس کی طرف دوڑے اسپر تیر برسانے شروع کئے یہانتک کہ ایک تیر کا مہلک زخم اس کے بازو میں لگا اس کے خاندان کے کل

---

حجتوں کے ابوبکر قائل ہوئے اور فدک کی سند فاطمہ کے لئے لکھدی اور حضرت علی اور ام ایمن کی اسپر گواہی ہوئی حضرت فاطمہ اس سند کو لیکر باہر نکلیں عمر ان کو ملے اور پوچھا کہ آپ کہاں سے آتی ہیں حضرت فاطمہ نے جوابدیا کہ ابوبکر کے پاس سے اور سند لکھدینے کا بھی ذکر کیا۔ عمر نے کہا ذرا مجھے دکھائے آپ نے وہ کاغذ عمر کو دیدیا عمر نے اسپر تھوک دیا اور اس کو مٹا دیا پھر علی فاطمہ کو ملے اور پوچھا کہ اے بنت رسول اللہ کیوں تم غصے میں ہو فاطمہ نے بیان کیا جو کچھ عمر نے کیا تھا تب حضرت علی نے فرمایا ما رکبوا منی ومن ابیک اعظم من هذا کہ ان لوگوں نے میرے حق میں اور تمہارے باپ کے حق میں اس سے بڑھکر دوسری بات نہیں کی۔ الی آخر القصہ۔ بحار الانوار صفحہ ۹۶ از مصباح الانوار

(۴۷) بحار الانوار کتاب الفتن مطبوعہ ایران صفحہ ۱۰۱ میں کتاب الاختصاص سے بسند عبداللہ بن سنان کے امام جعفر صادق سے روایت ہے کہ جب پیغمبر خدا نے وفات پائی اور ابوبکر خلیفہ ہوئے تو انہوں نے فاطمہ کے وکیل کو فدک سے نکالدیا تب حضرت فاطمہ آئیں اور کہا کہ تم دعویٰ کرتے ہو کہ میرے باپ کے خلیفہ ہو اور ان کے مقام پر بیٹھے ہو تم نے باوجود اس بات کے جاننے کے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

آدمی اور اس کے دوست اس کے گرد جمع ہو گئے مگر وہ ذرا دیر سے پہنچے اور اس عرصے میں اُس کا کام تمام ہو چکا تھا مرتے ہوئے اس نے کہا کہ میں نے محض لوگوں کی بھلائی کے لئے اپنا خون بہایا ہے خداوند تعالی اسکا اجر دیگا جس نے مجھے شہادت کا مرتبہ عطا کیا اس نے اپنے دوستوں سے یہ ہدایت کی کہ تم مجھے ان مسلمان شہدا کے پاس دفن کرنا جو غزوہ حنین میں شہید ہوئے ہیں جس وقت حضور انور نے عروہ کی شہادت کی خبر سنی تو آپ نے فرمایا کہ عروہ کی حالت بالکل اُس پیغمبر کی سی ہے جس نے اپنے لوگوں کو خدا کی عبادت کے لیئے بلایا اور انہوں نے اُسے قتل کر ڈالا۔

عروہ کے قتل ہونے کے بعد اہل طائف پر آسمانی بلا نازل ہو گئی قبیلہ بنی ہوازن اپنے سردار مالک کی ماتحتی میں ان پر حملہ آور ہوا ان کی چراگاہوں میں ان کے مویشیوں کو کاٹ ڈالا اور اسطرح انہیں چاروں طرف سے گھیر لیا کہ شہر کی فصیلوں کے باہر اسن نہ مل سکا جب وہ بہت تنگ آ گئے تو انہوں نے باہم مشورہ کر کے آپس میں یہ بات فیصلہ کی کہ عرب اقوام سے ہم میں لڑنے کی طاقت نہیں ہے اور یہ کل عرب اقوام

---

مجھے فدک دیگئے ہیں میرے وکیل کو نکال دیا حالانکہ اس کے میرے پاس گواہ موجود ہیں۔ ابو بکر نے کہا کہ پیغمبر خدا کا کوئی وارث نہیں ہوتا یہ سنکر حضرت فاطمہ علی کے پاس گئیں اور ان سے یہ سب حال کہا حضرت علی نے اُن کو صلاح دی کہ تم پھر ابو بکر کے پاس جاؤ اور ان سے کہو کہ تم یہ سمجھتے ہو کہ پیغمبر کا کوئی وارث نہیں ہوتا حالانکہ سلیمان داؤد کے اور یحیٰی ذکریا کے وارث ہوئے پھر میں کیوں اپنے باپ کی وارث نہوں عمر نے فاطمہ سے کہا کہ یہ سکھلائی ہوئی بات ہے فاطمہ نے کہا گو میں سکھلائی گئی ہوں مگر کسنے مجھے سکھایا ہے میرے شوہر علی نے۔ ابو بکر نے کہا کہ عائشہ اور عمر دونو گواہی دیتے ہیں کہ انہوں نے پیغمبر سے سنا ہے النبی لا یورث فاطمہ نے کہا یہ پہلی جھوٹی شہادت ہے جو اسلام میں دی گئی تب حضرت فاطمہ نے فرمایا کہ فدک پیغمبر خدا نے مجھے عطا فرمایا ہے اور میں اسپر گواہ بھی رکھتی ہوں تو ابو بکر نے کہا کہ اچھا گواہی پیش کرو تو وہ ام ایمن اور علی کو لائیں۔ ابو بکر نے کہا کہ اے ام ایمن کیا تم نے پیغمبر خدا سے سنا ہے جو فاطمہ کہتی ہیں انہوں نے کہا ہاں میں نے سنا ہے اور کیا تم نے نہیں سنا کہ پیغمبر خدا نے فرمایا ہے کہ فاطمہ سیدہ زنان جنت ہیں تو کیا جو سیدہ نسائے جنت ہو وہ اس چیز کا دعویٰ کریگی جو اس کی نہو

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کر چکے ہیں آخیر انہوں نے ایک سفارت مدینہ روانہ کی جسمیں چھہ سردار
اور پندرہ یا بیس آدمی تھے جنہوں نے مدینہ کی چار دیواری کے باہر اپنا قیام کیا عروہ کا بھتیجہ شہر کے باہر اس
سفارت سے ملنے آیا اور پھر اس نے حضور انور کی خدمت میں جا کے اطلاع دی حضور نے ارشاد کیا کہ مسجد کے
قریب ان کے لیئے ایک ڈیرا کھڑا کر دیا جاے اور وہ یہاں آکر قیام کریں چنانچہ وہ وہاں چلے آئے حضور انور
خود خیمہ میں ان سے ملنے آئے اور سب سے پہلے انہیں تلقین اسلام کی جو کچھہ انہیں خوف اور پریشانی تھی وہ سب
انہوں نے آزادی کیساتھ حضور انور کی خدمت میں عرض کر دی وہ کہنے لگے کہ ہمارا تو آپ کچھہ خیال نہ کریں ہم تو
اسوقت بالکل تیار ہیں کہ اپنے بڑے بت لات کو توڑ کے چکنا چور کر دیں مگر ہم لوگوں میں جو جاہل ہیں اور
خصوصاً عورتیں وہ صورت دیکھہ کے گھبرا جائیں گی ہماری رائے یہ ہے کہ وہ بت تین برس تک چھوڑ دیا
جائے اس عرصے میں انہیں مسلمانوں سے زیادہ ربط ضبط ہو جائیگا اور وہ اسلام کے اصول سے مانوس ہو جائینگے
پھر اس بت کے توڑنے میں حضور انور کو کچھہ بھی مشکل نہ پڑیگی حضور انور اس مہلت دینے پر راضی

---

اور میں ایک عورت اہل جنت سے ہوں کیا میں وہ گواہی دونگی جو میں نے پیغمبر سے سنا ہو عمر نے کہا کہ یہ باتیں چھوڑ دو
اور کہو کہ کیا تم گواہی دیتی ہو تو ام ایمن نے کہا کہ میں حضرت فاطمہ کے گھر میں بیٹھی ہوئی تھی اور آنحضرت بھی وہاں
تشریف فرما تھے کہ اتنے میں جبرئیل آئے اور کہا اے محمد اٹھو تاکہ بموجب حکم خدا کے میں فدک کی حد بندی اپنے پنکھ
سے کروں آپ اٹھے اور جبرئیل آپ کے ہمراہ ہوئے کچھہ دیر ہوئی تھی کہ آپ واپس تشریف لائے فاطمہ نے پوچھا کہ
آپ کہاں تشریف لے گئے تھے آپ نے فرمایا جبرئیل نے فدک کے حدود دیئے اور اسپر خط کھینچا تب حضرت فاطمہ
نے فرمایا یا ابت انی اخاف العیلة والحاجة من بعدک فصدق بہا علی فقال ھی صدقة علیک
فقبضتھا کہ اے میرے باپ میں افلاس و محتاجی سے آپ کے بعد ڈرتی ہوں یہ فدک مجھے دیدیجئے آپ نے فرمایا اچھا
یہ تمہارے لئے عطیہ ہے اور فاطمہ نے اسپر قبضہ کر لیا۔ پھر آنحضرت نے ام ایمن اور علی سے کہا تم اسپر گواہ رہو اسی روایت
میں پھر یہ ذکر ہے کہ حضرت علی فاطمہ کو سوار کرا کے چالیس دن رات مہاجرین و انصار کے گھر پھرے اور کسی نے ہمدردی
نہ کی اور پھر معاذ بن جبل کے پاس آئیں اور ان سے مدد چاہی انہوں نے بھی انکار کیا اور کہا کہ میں تنہا ہوں پس
فاطمہ ان سے خفا ہو کر چلی آئیں۔ الی اخر القصہ۔

ساتھ مروں گا یہ کہکے حضور انور اپنے خیمہ میں واپس تشریف لے گئے اسی اثنار میں ابوبکر خیمہ کے دروازے کے پاس پہونچے اور اندر آنیکی اجازت چاہی آپکے ساتھ آپکے بوڑھے والد ابو قحافہ تھے جنکی کمر جھک گئی تھی اور جنکی داڑھی موچھیں پلکیں اور سر کے بال مثل برف کے سفید ہو گئے تھے حضور انور نے بہت ہی مہربانی نہایت اخلاق اور محبت سے آپ پر عنایت فرمائی اور بڑے جوش سے ابوبکر سے یہ خطاب کیا" تم نے اپنے بوڑھے باپ کو یہاں آنیکی کیوں تکلیف دی میں خود اُن سے اُنکے گھر پر آپ ملنے جاتا اسپر ابوبکر نے جواب دیا یارسول اللہ والد ہی کو حضور کی خدمت میں حاضر ہونا چاہیئے تھا نہ کہ حضور اُن کے مکان پر جاتے حضور انور نے نہایت شفقت کے ساتھ بوڑھے ابوقحافہ کو اپنے پاس بٹھالیا اور محبت سے اپنا مبارک ہاتھ اُس بوڑھے شخص کے سینے پر رکھکر ارشاد کیا میں تجھے پاک دین اور برحق اسلام کی طرف بلاتا ہوں۔ چنانچہ یہ بوڑھا برگزیدہ بندہ بڑے شوق اور آمادگی سے مشرف بہ اسلام ہوگیا۔

حضور نے عام طور پر اہل مکہ کو امن دیدیا مگر دس یا بارہ آدمیوں کو معافی نہیں دی گئی اور اُن میں سے

---

اب رہا یہ امر کہ سیرت نبوی وہی تھی جسکا ہم نے نقشہ کھینچا یہ ایک ایسی بات ہے کہ شیعوں اور سنّیوں کی کتابیں اس سے بھری پڑی ہیں۔ اور کوئی بات اسکے خلاف معلوم نہیں ہوتی۔ چنانچہ اور باتوں کو جانے دو وہ معاملہ جو خود حضرت فاطمہؑ سے پیش آیا اُسی سے اسکی تصدیق ہوتی ہے۔ چنانچہ اسکی تصدیق میں ہم چند روائتیں لکھتے ہیں۔

(۱) کتاب قرب الاسناد میں امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ آپنے فرمایا کہ جناب امیرالمومنینؑ اور حضرت فاطمہؑ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے کہ گھر کی خدمت باہم اُنکی تقسیم کردی جائے۔ آپنے گھر کے اندر کا کام حضرت فاطمہؑ کے اور باہر کا جناب امیر کے متعلق کیا فقط اس روایت سے ظاہر ہوتا ہے کہ گھر اور باہر کا کام خود دونو حضرات کرتے تھے کوئی خادم یا خادمہ بہت دنوں تک مدد دینے کے لئے بھی نہ تھے۔

(۲) کتاب علل الشرائع میں حضرت امام حسنؑ سے روایت ہے کہ میں نے اپنی والدہ فاطمہؑ کو دیکھا کہ جمعے کی شب کو محراب میں کھڑی نماز پڑھ رہی ہیں اور صبح تک رکوع اور سجود فرماتی رہیں۔ بعد ختم نماز کے آپنے

صرف چار قتل کئے گئے ان میں سے ایک وہ شخص ہے جس نے حضور انور کی صاحبزادی زینب کا اسوقت بے رحمی کے ساتھ تعاقب کیا تھا۔ جب انہوں نے مظالم سے مجبور ہو کے مکہ سے ہجرت کی تھی حضرت علی نے اس شخص کو قتل کر ڈالا اور یہ وہ بدمعاش شخص تھا جسنے فاطمہ اور ام کلثوم پر جب وہ عباس کی نگرانی میں مدینہ جا رہی تھیں حملہ کیا تھا مگر یہ کچھ عجیب روایت ہے اس لئے کہ ایک صحیح روایت میں یہ آیا ہے جیسا کہ ہم کہیں بیان کر آئے ہیں کہ خواتین زید کی نگرانی میں مدینہ بھیجی گئی تھیں۔ بہر حال نگرانی کسی کی تسلیم کی جائے مگر ہاں یہ ضرور ہے کہ ظالم ناخداترس اور نامرد حویرث نے ان بیگناہ خواتین پر ہاتھ ضرور اٹھایا تھا دوسرا حملہ آور ہٰکار یک مکہ سے غائب ہو گیا مگر بعد ازاں مدینہ میں آ کے اس نے حضور سے معافی مانگ لی اور وہ معاف کر دیا گیا صفوان اور عکرمہ جنھوں نے خالد کے پرے پر حملہ کیا تھا۔ ساحل بحر پر بھاگ کے چلے گئے تھے وہ کشتی میں سوار ہونے ہی کو تھے کہ حضور کا معافی نامہ انھیں پہنچا اور وہ فوراً مکہ واپس چلے آئے ابو سفیان کی بیوی ہندہ کا بھی گناہ بخشدیا گیا اور وہ بھی مشرف بہ اسلام ہوئی اور اس لڑکی کی بھی خطا بخشی گئی جو خاطب کا خط

---

مومنین و مومنات کے لئے دعا کی تو میں نے کہا کہ اے مادر مہربان آپ اپنے لئے کچھ دعا کیوں نہیں مانگتیں۔ حضرت سیدہ رضی اللہ نے جواب دیا کہ یابنی الجار ثم الدار۔ اول ہمسایہ کا کام کرنا چاہیئے پھر اپنا فقط۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ خود حضرت سیدہؑ کو ایثار علی النفس کا درجہ یہاں تک حاصل تھا کہ اپنے کام پر ہمسائے کے کام کو مقدم سمجھتی تھیں اور انکو اپنے اوپر ترجیح دیتی تھیں۔

(۳) علل الشرائع میں حضرت امیرالمومنینؑ سے مروی ہے کہ آپ نے قبیلہ بنی سعد کے ایک آدمی سے کہا کہ میں تمھیں اپنے اور فاطمہؑ کے حال سے خبر دیتا ہوں کہ انکو پیغمبر خدا صلعم سب سے زیادہ چاہتے تھے اور اسپر وہ سارا گھر کا کام خود کرتی تھیں۔ یہاں تک آپنے پانی کے گھڑے اٹھائے کہ آپکے سینہ مبارک پر اسکا نشان پڑ گیا۔ اور یہاں تک چکی پیسی کہ آپکے دستہائے مبارک کی کھال سخت پڑ گئی۔ اور یہاں تک گھر میں جھاڑو دی کہ آپکے سب کپڑے غبار آلود ہو جاتے اور کھانا پکانے کے لئے اسقدر آگ سلگانے کی محنت فرماتیں کہ اسکے دھوئیں سے آپکے کپڑے سیاہ ہو جاتے۔ اسی طرح ہر قسم کی تکلیف آپ اٹھاتیں۔ تب میں نے آپسے کہا کہ اگر تم اپنے باپ کے پاس جاؤ اور ایک خادم مانگو تو کسی قدر تمھاری یہ تکلیف کم ہو جائے۔

لیکے مکہ جاتی تھی۔ اب یہ بات دیکھنے کی ہے کہ حضور انور نے جہاں سخت تکلیفیں پا کے مدینہ کا رخ
کیا ہو جہاں ہر قسم کے مظالم آپ پر توڑے گئے ہوں جہاں ناخدا ترسی اور خوفناک برتاؤ کی حد ہو چکی ہو اس
شہر اور اہل شہر کے ساتھ جو بے نظیر فیاضی اور بے مثال رحم اور شفقت حضور انور نے کام فرمائی ہو اسکی
مثال عالم میں مشکل سے ملیگی اسکا یہ نتیجہ ہوا کہ چند ہی ہفتہ میں دو ہزار کی جنگ جو آپکے جھنڈے کے نیچے
مخالف سے لڑنے مرنے کو تیار ہو گئے۔

فتح مکہ کی شب کو بنی خزاعہ نے موقعہ پا کے اپنے ایک مخالف قبیلہ پر حملہ کیا اور اسکے ایک دن کے بعد
حضور انور نے کعبہ کے سامنے مسلمانوں کے مجمع میں جو ظہر کی نماز پڑھنے کے لئے جمع ہوئے تھے یہ فرمایا کہ اللہ تعالے
نے آسمان اور زمین جسدن پیدا کیا اُسی دن مکہ کو حرم بنایا اس لئے کہ قیامت تک اللہ تعالے کے حرم بنانیسے
حرم ہے کسی کے واسطے جو مجھ سے پہلے گزرے حلال نہ ہوا اور نہ میرے بعد کسی اور کے لئے حلال ہوگا۔ اور
میرے واسطے بھی کبھی حلال نہیں ہوا مگر ایک گھڑی کے لئے اور پھر اپنی اصلی حالت پر آگیا یہاں لوٹ وغیرہ

اسپر وہ پیغمبر خدا کی خدمت میں حاضر ہوئیں مگر آپ کو لوگوں سے بات چیت کرتے دیکھکر مارے شرم کے
واپس چلی آئیں۔ حضرت رسول خدا صلعم سمجھ گئے کہ فاطمہ کسی غرض سے آئی تھیں اور بے کہے لوٹ گئیں۔
دوسرے دن آپ تشریف لائے اور پوچھا کہ اے فاطمہ کل تم کس غرض سے آئی تھیں۔ یہ سنکر میں نے عرض کیا
کہ یا رسول اللہ وہ ایک خادم کے مانگنے کے لئے آئی تھیں تاکہ اس محنت اور تکلیف سے جو انکو پانی بھرنے
اور چکی پیسنے اور جھاڑو دینے میں ہوتی ہے کچھ نجات ملے۔ یہ سنکر رسول اللہ صلعم نے فرمایا کیا میں تم دونوں کو
وہ چیز نہ بتادوں جو خادم سے تم دونوں کے حق میں بہتر ہو۔ اور وہ یہ ہے کہ ۳۳ دفعہ سبحان اللہ اور ۳۳ دفعہ
الحمد للہ اور ۳۴ دفعہ اللہ اکبر پڑھا کرو اسپر تین دفعہ حضرت فاطمہ نے کہا رضیت عن اللہ و رسولہ کہ میں خدا
اور اُسکے رسول سے راضی ہوئی فقط اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم باوجود
اس محبت کے جو انھیں حضرت فاطمہ کے ساتھ تھی اور باوجود دیکھنے اس تکلیف اور محنت کے جو انھیں گھر کے
کام کاج کرنے میں ہوتی تھی نہیں چاہتے تھے کہ مسلمان غریبوں اور مسکینوں کو چھوڑ کر اپنے اہل و عیال کیلئے
آسایش کا سامان مہیا کردیں اور ایسے وقت میں جبکہ اور بہت سے ضروری کام درپیش تھے اور مسلمان

سب کی ممانعت ہے جو لوگ یہاں موجود ہیں وہ ان لوگوں کو خبریں پہنچا دیں جو یہاں موجود نہیں ہیں اے
بنی خزاعہ تم خونریزی سے اپنے ہاتھوں کو کھینچ لو اور جس شخص کو تم نے قتل کیا ہے میں اپنی ذات سے اس کا
خون بہا اسوقت ادا کر دیتا ہوں مگر آیندہ کوئی خون تمہارے ہاتھ سے ہوا تو اُسکا بدلہ خون لیا جائیگا۔
پندرہ روز تک تو حضور انور مکہ کے انتظامی امور طے فرماتے رہے سولہویں روز مسلح سپاہیوں کے دستے
بتوں کو برباد کرنے کے لئے مختلف مقامات پر روانہ کئے نخلہ میں خالد نے بڑے بت عزے کو پارہ پارہ
کر دیا یہ بت مکہ کے قبائل کا مہا دیو تسلیم کیا جاتا تھا اسی طرح عمرو نے اور مشہور بتوں کو توڑ ڈالا جب خالد
نخلہ سے واپس آیا تو حضور نے اسے بنی خذیمہ کی طرف روانہ کیا جو مکہ کی جانب جنوب ایک دن کی راہ پر
رہتے تھے خالد نے وہاں پہونچ کر انھیں اسلام کی دعوت دی اُنہوں نے اسلمنا کا کہنا اچھا نہ جانا بلکہ صبانا
صبانا کہکے غل مچانے لگے جسکے معنی یہ ہوئے کہ ہم ایک دین سے پھر کر دوسرے دین میں آ گئے خالد کو غلط فہمی
ہوئی اُسنے ان میں سے دو تین آدمیوں کو مار ڈالا مگر مہاجرین اور بعض انصار نے جو انکا مطلب سمجھ گئے تھے

---

مفلس و محتاج۔ تو آپ اپنی بیٹی کو ایک خادم دیتے۔ شان نبوت یہی تھی اور رسالت کی تصدیق اور اہل بیت
کی عظمت اور آلِ رسول کے مکارم اخلاق کا ثبوت انھیں باتوں سے ہوتا ہے۔

(۴) کتاب عیون الاخبار میں حضرت امام زین العابدین عؑ سے روایت ہے کہ اسما بنت عمیس کہتی ہیں کہ ایک
مرتبہ پیغمبر خدا صلعم حضرت فاطمہؑ کے پاس تشریف لائے اور اُنکی گردن میں ایک گلوبند سونے کا دیکھا جسے
علی بن ابی طالبؑ نے فئے میں سے انکے لئے خرید اتھا۔ تو رسول اللہ صلعم نے حضرت سیدہؑ سے فرمایا کہ ای
فاطمہؑ کیا لوگ نکھیں گے کہ فاطمہ محمد کی بیٹی جبابرہ یعنی مغرور امیروں کا ساز یور پہنتی ہے۔ یہ سنتے ہی حضرت
فاطمہؑ نے اوسی وقت اُسے توڑ دیا اور بیچ ڈالا۔ اور اُس سے ایک غلام خرید کر کے اوسے آزاد کر دیا۔ اس
بات سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نہایت خوش ہوئے۔

(۵) کافی میں زرارہ امام باقرؑ سے روایت کرتے ہیں کہ پیغمبر خدا صلعم کی عادت تھی کہ جب آپ سفر کا ارادہ
کرتے تو اپنے ہر ایک گھر والے سے رخصت ہوتے۔ مگر سب سے آخر حضرت فاطمہؑ کو الوداع کہتے اور اُنھیں
کے گھر سے سفر کو تشریف لیجاتے اور جب سفر سے واپس آتے تو پہلے حضرت فاطمہؑ کے دیکھنے کو تشریف